# القرآن الكريم

سُورَةُ البَقَرَة

# سُورَةُ الأَنعَامِ

## لفظی اور با محاورہ ترجمہ

By Shehla Rani
HAQUE
Coaching and Consulting
00966 503 370483

﴿سُورَةُ الأَنعَامِ﴾

بِسۡمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحۡمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

ٱلۡحَمۡدُ لِلَّهِ ٱلَّذِي خَلَقَ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضَ

| ٱلۡحَمۡدُ | لِلَّهِ | ٱلَّذِي | خَلَقَ | ٱلسَّمَٰوَٰتِ | وَٱلۡأَرۡضَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمام تعریفیں | اللہ ہی کے لیے ہیں | جس نے | پیدا کیے | آسمان | اور زمین |
| تمام تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں جس نے آسمان اور زمین پیدا کیے | | | | | |

وَجَعَلَ ٱلظُّلُمَٰتِ وَٱلنُّورَۖ ثُمَّ ٱلَّذِينَ كَفَرُواْ

| وَجَعَلَ | ٱلظُّلُمَٰتِ | وَٱلنُّورَۖ | ثُمَّ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اس نے بنائے | اندھیرے | اور روشنی | پھر | وہ لوگ جنھوں نے | کفر کیا |
| اور اس نے اندھیرے اور روشنی کو بنایا۔ اور کافر لوگ | | | | | |

بِرَبِّهِمۡ يَعۡدِلُونَ ۝١ هُوَ ٱلَّذِي خَلَقَكُم مِّن طِينٖ

| بِرَبِّهِمۡ | يَعۡدِلُونَ ۝١ | هُوَ | ٱلَّذِي | خَلَقَكُم | مِّن طِينٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب کے ساتھ | وہ (اوروں کو) برابر ٹھہراتے ہیں | وہی ہے | جس نے | تمھیں پیدا کیا | مٹی سے |
| غیر اللہ کو اپنے رب کے برابر قرار دیتے ہیں۔ وہی ہے جس نے تمھیں مٹی سے پیدا کیا | | | | | |

ثُمَّ قَضَىٰٓ أَجَلٗاۖ وَأَجَلٞ مُّسَمًّى عِندَهُۥۖ

| عِندَهُۥۖ | مُّسَمًّى | وَأَجَلٞ | أَجَلٗاۖ | قَضَىٰٓ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے ہاں | معین ہے | اور (قیامت) کا ایک وقت | ایک وقت | اس نے مقرر کیا | پھر |

پھر اس نے ایک وقت مقرر کیا اور (قیامت) کا ایک وقت اس کے (اللہ) ہاں معین ہے

ثُمَّ أَنتُمۡ تَمۡتَرُونَ ۝٢ وَهُوَ ٱللَّهُ فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ

| فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ | ٱللَّهُ | وَهُوَ | تَمۡتَرُونَ ۝٢ | أَنتُمۡ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| آسمانوں میں | اللہ | اور وہی ہے | شک کرتے ہو | تم | پھر بھی |

پھر بھی تم شک کرتے ہو اور وہی اللہ آسمانوں اور زمین میں ہے

وَفِي ٱلۡأَرۡضِ يَعۡلَمُ سِرَّكُمۡ وَجَهۡرَكُمۡ وَيَعۡلَمُ مَا تَكۡسِبُونَ ۝٣

| مَا تَكۡسِبُونَ ۝٣ | وَيَعۡلَمُ | وَجَهۡرَكُمۡ | سِرَّكُمۡ | يَعۡلَمُ | وَفِي ٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو کچھ تم کماتے ہو | اور وہ جانتا ہے | اور تمھارا ظاہر | تمھارا پوشیدہ | وہ جانتا ہے | اور زمین میں |

وہ تمھارے پوشیدہ اور تمھارے ظاہر کو وہ جانتا ہے اور وہ جانتا ہے جو کچھ تم کماتے ہو

وَمَا تَأۡتِيهِم مِّنۡ ءَايَةٖ مِّنۡ ءَايَٰتِ رَبِّهِمۡ إِلَّا كَانُواْ عَنۡهَا

| عَنۡهَا | كَانُواْ | إِلَّا | مِّنۡ ءَايَٰتِ رَبِّهِمۡ | مِّنۡ ءَايَةٖ | وَمَا تَأۡتِيهِم |
|---|---|---|---|---|---|
| اس سے | وہ ہوتے ہیں | مگر | ان کے رب کی آیات سے | کوئی آیت | اور نہیں آتی ان کے پاس |

اور نہیں آتی ان کے پاس کوئی آیت ان کے رب کی آیات سے، مگر وہ اس سے منہ پھیرنے والے ہوتے ہیں

مُعۡرِضِينَ۝٤ فَقَدۡ كَذَّبُواْ بِٱلۡحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمۡ

| جَآءَهُمۡ | لَمَّا | بِٱلۡحَقِّ | كَذَّبُواْ | فَقَدۡ | مُعۡرِضِينَ۝٤ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ ان کے پاس آیا | جب | حق کو | انہوں نے جھٹلایا | پس یقیناً | منہ پھیرنے والے |
| پس یقیناً انہوں نے حق کو جھٹلایا جب وہ ان کے پاس آیا۔ | | | | | |

فَسَوۡفَ يَأۡتِيهِمۡ أَنۢبَٰٓؤُاْ مَا كَانُواْ بِهِۦ

| بِهِۦ | كَانُواْ | مَا | أَنۢبَٰٓؤُاْ | يَأۡتِيهِمۡ | فَسَوۡفَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کا | وہ تھے | اس چیز کی کہ | خبریں | آئیں گی ان کے پاس | پھر عنقریب |
| پھر عنقریب ان کے پاس خبریں آئیں گی اس چیز کی کہ وہ اس کا مذاق اڑاتے تھے | | | | | |

يَسۡتَهۡزِءُونَ۝٥ أَلَمۡ يَرَوۡاْ كَمۡ أَهۡلَكۡنَا مِن قَبۡلِهِم

| مِن قَبۡلِهِم | أَهۡلَكۡنَا | كَمۡ | يَرَوۡاْ | أَلَمۡ | يَسۡتَهۡزِءُونَ۝٥ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان سے پہلے | ہم نے ہلاک کر دیں | کتنی ہی | انہوں نے دیکھا | کیا نہیں | مذاق اڑاتے |
| کیا انہوں نے نہیں دیکھا کتنی ہی ہم نے ان سے پہلے ایسی امتیں ہلاک کر دیں | | | | | |

مِّن قَرۡنٖ مَّكَّنَّٰهُمۡ فِي ٱلۡأَرۡضِ مَا لَمۡ نُمَكِّن لَّكُمۡ

| لَّكُمۡ | لَمۡ نُمَكِّن | مَا | فِي ٱلۡأَرۡضِ | مَّكَّنَّٰهُمۡ | مِّن قَرۡنٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھیں | ہم نے نہیں طاقت دی | وہ جو | زمین میں | کہ ہم نے انہیں طاقت دی | ایسی امتیں |
| کہ ہم نے انہیں زمین میں طاقت دی وہ جو ہم نے تمھیں طاقت نہیں دی | | | | | |

وَأَرۡسَلۡنَا ٱلسَّمَآءَ عَلَيۡهِم مِّدۡرَارٗا وَجَعَلۡنَا ٱلۡأَنۡهَٰرَ

| وَأَرۡسَلۡنَا | ٱلسَّمَآءَ | عَلَيۡهِم | مِّدۡرَارٗا | وَجَعَلۡنَا | ٱلۡأَنۡهَٰرَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ہم نے بھیجی | بارش | ان پر | موسلا دار | اور ہم نے بنائیں | نہریں |
| اور ہم نے ان پر موسلا دار بارش بھیجی اور ہم نے نہریں بنائیں | | | | | |

تَجۡرِي مِن تَحۡتِهِمۡ فَأَهۡلَكۡنَٰهُم بِذُنُوبِهِمۡ

| تَجۡرِي | مِن تَحۡتِهِمۡ | فَأَهۡلَكۡنَٰهُم | بِذُنُوبِهِمۡ |
|---|---|---|---|
| کہ وہ بہتی تھیں | ان کے (گھروں کے) نیچے سے | پھر ہم نے انہیں ہلاک کر دیا | بوجہ ان کے گناہوں کے |
| کہ وہ ان کے (گھروں کے) نیچے سے بہتی تھیں پھر ہم نے انہیں ان کے گناہوں کی وجہ سے ہلاک کر دیا | | | |

وَأَنشَأۡنَا مِنۢ بَعۡدِهِمۡ قَرۡنًا ءَاخَرِينَ ٦ وَلَوۡ نَزَّلۡنَا

| وَأَنشَأۡنَا | مِنۢ بَعۡدِهِمۡ | قَرۡنًا | ءَاخَرِينَ ٦ | وَلَوۡ | نَزَّلۡنَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ہم نے پیدا کیں | ان کے بعد | کئی امتیں | دوسری | اور اگر | ہم اتارتے |
| اور ہم نے ان کے بعد کئی دوسری امتیں پیدا کیں اور اگر ہم آپ پر کاغذ میں لکھی ہوئی کوئی تحریر تارتے | | | | | |

عَلَيۡكَ كِتَٰبٗا فِي قِرۡطَاسٖ فَلَمَسُوهُ بِأَيۡدِيهِمۡ لَقَالَ

| عَلَيۡكَ | كِتَٰبٗا | فِي قِرۡطَاسٖ | فَلَمَسُوهُ | بِأَيۡدِيهِمۡ | لَقَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ پر | لکھی ہوئی کوئی تحریر | کاغذ میں | پھر وہ اسے چھوتے | اپنے ہاتھوں سے | تو ضرور کہتے |
| پھر وہ اسے اپنے ہاتھوں سے چھوتے۔ | | | | | |

ٱلَّذِينَ كَفَرُوٓاْ إِنۡ هَٰذَآ إِلَّا سِحۡرٞ

| ٱلَّذِينَ | كَفَرُوٓاْ | إِنۡ | هَٰذَآ | إِلَّا | سِحۡرٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا | نہیں ہے | یہ | مگر | جادو |
| تو کافر لوگ ضرور کہتے کہ یہ تو کھلا جادو ہے | | | | | |

مُّبِينٞ ٧ وَقَالُواْ لَوۡلَآ أُنزِلَ عَلَيۡهِ مَلَكٞۖ

| مُّبِينٞ ٧ | وَقَالُواْ | لَوۡلَآ | أُنزِلَ | عَلَيۡهِ | مَلَكٞۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| ظاہر | اور انہوں نے کہا | کیوں نہیں | نازل کیا گیا | اس پر | فرشتہ |
| اور انہوں نے کہا کیوں نہیں اس پر کوئی فرشتہ اتارا کیا گیا | | | | | |

وَلَوۡ أَنزَلۡنَا مَلَكٗا لَّقُضِيَ ٱلۡأَمۡرُ ثُمَّ

| وَلَوۡ | أَنزَلۡنَا | مَلَكٗا | لَّقُضِيَ | ٱلۡأَمۡرُ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر | ہم نازل کرتے | کوئی فرشتہ | تو ضرور فیصلہ کر دیا جاتا | معاملے | پھر |
| اور اگر ہم کوئی فرشتہ اتارتے۔ تو ضرور معاملے فیصلہ کر دیا جاتا پھر وہ مہلت نہ دیئے جاتے | | | | | |

لَا يُنظَرُونَ ٨ وَلَوۡ جَعَلۡنَٰهُ مَلَكٗا لَّجَعَلۡنَٰهُ رَجُلٗا

| لَا يُنظَرُونَ ٨ | وَلَوۡ | جَعَلۡنَٰهُ | مَلَكٗا | لَّجَعَلۡنَٰهُ | رَجُلٗا |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ مہلت نہ دیئے جاتے | اور اگر | ہم بناتے اسے | فرشتہ | تو ہم یقیناً بناتے اسے | آدمی (ہی) |
| اور اگر ہم اسے فرشتہ بناتے تو ہم یقینا اسے آدمی ہی کی شکل میں بناتے۔ | | | | | |

وَلَلَبَسۡنَا عَلَيۡهِم مَّا يَلۡبِسُونَ۝٩ وَلَقَدِ ٱسۡتُهۡزِئَ بِرُسُلٖ

| وَلَلَبَسۡنَا | عَلَيۡهِم | مَّا يَلۡبِسُونَ۝٩ | وَلَقَدِ | ٱسۡتُهۡزِئَ | بِرُسُلٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور بلاشبہ ہم شبہ ڈالتے | ان پر | وہی جو شبہ وہ اب کر رہے ہیں | اور یقیناً | مذاق اڑایا گیا | کئی رسولوں کا |
| اور بلاشبہ ہم شبہ ڈالتے ان پر وہی جو شبہ وہ اب کر رہے ہیں۔ اور یقیناً (اے نبی ﷺ) | | | | | |

مِّن قَبۡلِكَ فَحَاقَ بِٱلَّذِينَ سَخِرُواْ مِنۡهُم مَّا

| مِّن قَبۡلِكَ | فَحَاقَ | بِٱلَّذِينَ | سَخِرُواْ | مِنۡهُم | مَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ سے پہلے | پھر گھیر لیا | ان لوگوں کو جنہوں نے | مذاق اڑایا تھا | ان میں سے | اس (عذاب) نے کی |
| آپ سے پہلے کئی رسولوں کا مذاق اڑایا گیا۔ پھر گھیر لیا ان لوگوں میں سے ان کو جو مذاق اڑاتے تھے | | | | | |

كَانُواْ بِهِۦ يَسۡتَهۡزِءُونَ۝١٠ قُلۡ سِيرُواْ فِي ٱلۡأَرۡضِ

| كَانُواْ | بِهِۦ | يَسۡتَهۡزِءُونَ۝١٠ | قُلۡ | سِيرُواْ | فِي ٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تھے | اس کا | مذاق اڑاتے | کہہ دیجیے | تم سیر کرو | زمین میں |
| اس چیز نے جس کا وہ مذاق اڑاتے تھے۔ (اے نبی ﷺ) کہہ دیجیے تم زمین میں سیر کرو | | | | | |

ثُمَّ ٱنظُرُواْ كَيۡفَ كَانَ عَٰقِبَةُ ٱلۡمُكَذِّبِينَ۝١١

| ثُمَّ | ٱنظُرُواْ | كَيۡفَ | كَانَ | عَٰقِبَةُ | ٱلۡمُكَذِّبِينَ۝١١ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | تم دیکھو | کیسا | ہوا | انجام | جھٹلانے والوں کا |
| پھر تم دیکھو کیسا ہوا جھٹلانے والوں کا انجام۔ | | | | | |

قُل لِّمَن مَّا فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِۖ قُل

| قُل | لِّمَن | مَّا | فِي ٱلسَّمَٰوَٰتِ | وَٱلۡأَرۡضِۖ | قُل |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے (پوچھئے) | کس کا ہے | جو کچھ | آسمانوں میں | اور زمین میں ہے | کہہ دیجیے |

ان سے پوچھئے کس کا ہے جو کچھ آسمانوں میں اور زمین میں ہے

لِّلَّهِۚ كَتَبَ عَلَىٰ نَفۡسِهِ ٱلرَّحۡمَةَۚ لَيَجۡمَعَنَّكُمۡ إِلَىٰ يَوۡمِ ٱلۡقِيَٰمَةِ

| لِّلَّهِۚ | كَتَبَ | عَلَىٰ نَفۡسِهِ | ٱلرَّحۡمَةَۚ | لَيَجۡمَعَنَّكُمۡ | إِلَىٰ يَوۡمِ ٱلۡقِيَٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ ہی کا ہے | اس نے لازم کر لیا ہے | اپنے نفس پر | مہربانی کرنا | یقیناً وہ ضرور جمع کرے گا | قیامت کے دن |

کہہ دیجیے اللہ ہی کا ہے اس نے اپنے اوپر مہربانی کرنے کو لازم کر لیا ہے۔ یقیناً وہ ضرور قیامت کے دن جمع کرے گا

لَا رَيۡبَ فِيهِۚ ٱلَّذِينَ خَسِرُوٓاْ أَنفُسَهُمۡ فَهُمۡ

| لَا رَيۡبَ | فِيهِۚ | ٱلَّذِينَ | خَسِرُوٓاْ | أَنفُسَهُمۡ | فَهُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں ہے کوئی شک | اس میں | جن لوگوں نے | خسارے میں ڈالا | اپنے آپ کو | تو وہ |

اس میں کوئی شک نہیں ہے۔ جن لوگوں نے اپنے آپ کو خسارے میں ڈالا تو وہ ایمان نہیں لاتے۔

لَا يُؤۡمِنُونَ ١٢ وَلَهُۥ مَا سَكَنَ فِي ٱلَّيۡلِ وَٱلنَّهَارِۚ وَهُوَ

| لَا يُؤۡمِنُونَ ١٢ | وَلَهُۥ | مَا | سَكَنَ | فِي ٱلَّيۡلِ وَٱلنَّهَارِۚ | وَهُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمان نہیں لاتے | اور اسی کا ہے | جو کچھ | ٹھہرا ہوا ہے | رات اور دن میں | اور وہ |

اور اسی اللہ کا ہے جو کچھ رات کے وقت سکون پکڑتا ہے اور دن کے وقت متحرک ہو جاتا ہے۔

ٱلسَّمِيعُ ٱلۡعَلِيمُ﴿١٣﴾ قُلۡ أَغَيۡرَ ٱللَّهِ أَتَّخِذُ وَلِيّٗا

| وَلِيّٗا | أَتَّخِذُ | أَغَيۡرَ ٱللَّهِ | قُلۡ | ٱلۡعَلِيمُ﴿١٣﴾ | ٱلسَّمِيعُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی معبود | میں بناؤں | کیا اللہ کے سوا | کہہ دیجیے | جاننے والا ہے | سننے والا |

اور وہ سننے والا جاننے والا ہے۔ کہہ دیجیے کیا میں اللہ کے سوا کوئی اور معبود بناؤں

فَاطِرِ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ وَهُوَ يُطۡعِمُ وَلَا يُطۡعَمُۗ قُلۡ

| قُلۡ | وَلَا يُطۡعَمُۗ | يُطۡعِمُ | وَهُوَ | ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلۡأَرۡضِ | فَاطِرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | اور اسے نہیں کھلایا جاتا | کھلاتا ہے(سب کو) | اور وہ | آسمانوں اور زمین کا | جو پیدا کرنے والا ہے |

جو آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنے والا ہے اور وہ سب کو کھلاتا ہے اور اسے نہیں کھلایا جاتا۔

إِنِّيٓ أُمِرۡتُ أَنۡ أَكُونَ أَوَّلَ مَنۡ أَسۡلَمَۖ وَلَا تَكُونَنَّ

| وَلَا تَكُونَنَّ | مَنۡ أَسۡلَمَۖ | أَوَّلَ | أَنۡ أَكُونَ | أُمِرۡتُ | إِنِّيٓ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور آپ ہرگز نہ ہوں | وہ جو اسلام لایا | پہلا | یہ کہ میں ہو جاؤں | حکم دیا گیا ہے | بیشک مجھے |

(اے نبی ﷺ ڈنکے کی چوٹ پر) کہہ دیجیے مجھے تو حکم دیا گیا ہے کہ سب سے پہلے میں اسلام قبول کروں

مِنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ﴿١٤﴾ قُلۡ إِنِّيٓ أَخَافُ إِنۡ عَصَيۡتُ

| عَصَيۡتُ | إِنۡ | أَخَافُ | إِنِّيٓ | قُلۡ | مِنَ ٱلۡمُشۡرِكِينَ﴿١٤﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں نافرمانی کروں | اگر | ڈرتا ہوں | بیشک میں | کہہ دیجیے | مشرکین میں سے |

اور آپ مشرکین میں سے ہرگز نہ ہوں۔ کہہ دیجیے اگر میں اپنے رب کی نافرمانی کروں تو مجھے بڑے دن کے عذاب کا خوف ہے

رَبِّي عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيمٖ ۝١٥ مَّن يُصۡرَفۡ عَنۡهُ يَوۡمَئِذٖ

| يَوۡمَئِذٖ | عَنۡهُ | يُصۡرَفۡ | مَّن | عَذَابَ يَوۡمٍ عَظِيمٖ ۝١٥ | رَبِّي |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اس دن | اس سے | ہٹالیا گیا وہ (عذاب) | جو شخص کہ | بڑے دن کے عذاب سے | اپنے رب کی |

اور جس شخص سے اس دن کا عذاب ہٹالیا گیا

فَقَدۡ رَحِمَهُۥۚ وَذَٰلِكَ ٱلۡفَوۡزُ ٱلۡمُبِينُ ۝١٦ وَإِن

| وَإِن | ٱلۡمُبِينُ ۝١٦ | ٱلۡفَوۡزُ | وَذَٰلِكَ | رَحِمَهُۥۚ | فَقَدۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور اگر | ظاہر (صریح) | کامیابی | اور یہی ہے | اس اللہ نے اس پر رحم کر دیا | تو یقیناً |

تو یقیناً اس اللہ نے اس پر رحم کر دیا۔ اور یہی صریح کامیابی ہے

يَمۡسَسۡكَ ٱللَّهُ بِضُرّٖ فَلَا كَاشِفَ لَهُۥٓ إِلَّا هُوَۖ

| هُوَۖ | إِلَّا | لَهُۥٓ | فَلَا كَاشِفَ | بِضُرّٖ | يَمۡسَسۡكَ ٱللَّهُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہی | مگر | اسے | تو نہیں کوئی دور کرنے والا | کوئی تکلیف | اللہ آپ کو پہنچائے |

اور اگر اللہ آپ کو کوئی تکلیف پہنچائے تو اس تکلیف کو اللہ کے سوا کوئی دور کرنے والا نہیں۔

وَإِن يَمۡسَسۡكَ بِخَيۡرٖ فَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ قَدِيرٞ ۝١٧

| قَدِيرٞ ۝١٧ | عَلَىٰ كُلِّ شَيۡءٖ | فَهُوَ | بِخَيۡرٖ | يَمۡسَسۡكَ | وَإِن |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| قادر ہے | ہر چیز پر | تو وہ | کو بھلائی | وہ (اللہ) پہنچائے آپ کو | اور اگر |

اور اگر وہ اللہ آپ کو کوئی بھلائی پہنچائے تو وہ ہر چیز پر قادر ہے

وَهُوَ ٱلۡقَاهِرُ فَوۡقَ عِبَادِهِۦۚ وَهُوَ ٱلۡحَكِيمُ ٱلۡخَبِيرُ ﴿١٨﴾

| ٱلۡخَبِيرُ ﴿١٨﴾ | ٱلۡحَكِيمُ | وَهُوَ | فَوۡقَ عِبَادِهِۦۚ | ٱلۡقَاهِرُ | وَهُوَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| خبر دار ہے | حکمت والا | اور وہ | اپنے بندوں پر | غالب ہے | اور وہ |
| اور وہ اپنے بندوں پر غالب ہے اور وہ حکمت والا اور خبر رکھنے والا ہے | | | | | |

قُلۡ أَيُّ شَيۡءٍ أَكۡبَرُ شَهَٰدَةٗۖ قُلِ ٱللَّهُۖ شَهِيدُۢ

| شَهِيدُۢ | قُلِ ٱللَّهُۖ | شَهَٰدَةٗۖ | أَكۡبَرُ | أَيُّ شَيۡءٍ | قُلۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| گواہ ہے | کہہ دیجیے اللہ ہی | شہادت کے اعتبار سے | سب سے بڑی ہے | کون سی چیز | کہہ دیجیے |
| کہہ دیجیے کون سی چیز شہادت کے اعتبار سے سب سے بڑی ہے کہہ دیجیے اللہ ہی | | | | | |

بَيۡنِي وَبَيۡنَكُمۡۚ وَأُوحِيَ إِلَيَّ هَٰذَا ٱلۡقُرۡءَانُ لِأُنذِرَكُم

| لِأُنذِرَكُم | هَٰذَا ٱلۡقُرۡءَانُ | إِلَيَّ | وَأُوحِيَ | وَبَيۡنَكُمۡۚ | بَيۡنِي |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| تاکہ میں تمھیں ڈراؤں | یہ قرآن | میری طرف | اور وحی کیا گیا ہے | اور تمھارے درمیان | میرے درمیان |
| میرے درمیان اور تمھارے درمیان گواہ ہے اور میری طرف یہ قرآن وحی کیا گیا ہے | | | | | |

بِهِۦ وَمَنۢ بَلَغَۚ أَئِنَّكُمۡ لَتَشۡهَدُونَ أَنَّ

| أَنَّ | لَتَشۡهَدُونَ | أَئِنَّكُمۡ | بَلَغَۚ | وَمَنۢ | بِهِۦ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کہ بیشک | البتہ شہادت دیتے ہو | کیا واقعی تم | یہ (قرآن) پہنچے | اور اسے بھی جس کو | اس کے ذریعے |
| تاکہ میں اس کے ذریعے سے تمھیں اور جس جس کو یہ قرآن پہنچے اُن سب کو ڈراؤں۔ کیا واقعی تم گواہی دیتے ہو | | | | | |

مَعَ ٱللَّهِ ءَالِهَةً أُخۡرَىٰۚ قُل لَّآ أَشۡهَدُۚ قُلۡ إِنَّمَا

| إِنَّمَا | قُلۡ | لَّآ أَشۡهَدُۚ | قُل | ءَالِهَةً أُخۡرَىٰۚ | مَعَ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک | کہہ دیجیے | میں یہ شہادت نہیں دیتا | کہہ دیجیے | کوئی دوسرے معبود بھی ہیں | اللہ کے ساتھ |
| کہ اللہ کے ساتھ کوئی دوسرے معبود بھی ہیں۔ کہہ دیجیے میں یہ شہادت نہیں دیتا | | | | | |

هُوَ إِلَٰهٌ وَٰحِدٌ وَإِنَّنِي بَرِيٓءٌ مِّمَّا تُشۡرِكُونَ ۝١٩

| تُشۡرِكُونَ ۝١٩ | مِّمَّا | بَرِيٓءٌ | وَإِنَّنِي | إِلَٰهٌ وَٰحِدٌ | هُوَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم شریک ٹھہراتے ہو | اس سے جو | بری ہوں | اور یقیناً میں | ایک ہی الہٰ ہے | وہ |
| کہہ دیجیے کہ بیشک وہ ایک ہی الہٰ ہے اور یقیناً میں بری ہوں اس سے جو تم شریک ٹھہراتے ہو | | | | | |

ٱلَّذِينَ ءَاتَيۡنَٰهُمُ ٱلۡكِتَٰبَ يَعۡرِفُونَهُۥ كَمَا يَعۡرِفُونَ

| يَعۡرِفُونَ | كَمَا | يَعۡرِفُونَهُۥ | ٱلۡكِتَٰبَ | ءَاتَيۡنَٰهُمُ | ٱلَّذِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ پہنچانتے ہیں | جس طرح | وہ پہنچانتے ہیں اس رسول کو | کتاب | ہم نے دی انہیں | وہ لوگ کہ |
| وہ لوگ کہ ہم نے انہیں کتاب دی وہ لوگ رسول کو اسی طرح پہنچانتے ہیں جس طرح اپنے بیٹوں کو پہنچانتے ہیں | | | | | |

أَبۡنَآءَهُمُ ٱلَّذِينَ خَسِرُوٓاْ أَنفُسَهُمۡ فَهُمۡ لَا يُؤۡمِنُونَ ۝٢٠

| لَا يُؤۡمِنُونَ ۝٢٠ | فَهُمۡ | أَنفُسَهُمۡ | خَسِرُوٓاْ | ٱلَّذِينَ | أَبۡنَآءَهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ایمان نہیں لاتے | تو وہ | اپنے آپ کو | خسارے میں ڈالا | وہ لوگ جنہوں نے | اپنے بیٹوں کو |
| وہ لوگ جنہوں نے اپنے آپ کو خسارے میں ڈالا تو وہ ایمان نہیں لاتے۔ | | | | | |

وَمَنۡ أَظۡلَمُ مِمَّنِ ٱفۡتَرَىٰ عَلَى ٱللَّهِ كَذِبًا

| كَذِبًا | عَلَى ٱللَّهِ | ٱفۡتَرَىٰ | مِمَّنِ | أَظۡلَمُ | وَمَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| جھوٹ | اللہ پر | گھڑتا ہے | اس شخص سے جو | زیادہ ظالم ہے | اور کون |

اور کون اس شخص سے زیادہ ظالم ہے جو اللہ پر جھوٹ گھڑتا ہے

أَوۡ كَذَّبَ بِـَٔايَٰتِهِۦٓۚ إِنَّهُۥ لَا يُفۡلِحُ ٱلظَّٰلِمُونَ ﴿٢١﴾

| ٱلظَّٰلِمُونَ ﴿٢١﴾ | لَا يُفۡلِحُ | إِنَّهُۥ | بِـَٔايَٰتِهِۦٓۚ | كَذَّبَ | أَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ظالم | نہیں کامیاب ہونگے | تو بیشک | اس کی آیات کو | جھٹلاتا ہے | یا |

یا اس کی آیات کو جھٹلاتا ہے۔ تو بیشک ظالم کامیاب نہیں ہونگے۔

وَيَوۡمَ نَحۡشُرُهُمۡ جَمِيعًا ثُمَّ نَقُولُ لِلَّذِينَ

| لِلَّذِينَ | نَقُولُ | ثُمَّ | جَمِيعًا | نَحۡشُرُهُمۡ | وَيَوۡمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں کو جنھوں | ہم کہیں گے | پھر | ان سب کو | ہم اکٹھا کرینگے | اور جس دن |

اور جس دن ہم ان سب کو اکٹھا کرینگے پھر ہم مشرکوں سے کہیں گے

أَشۡرَكُوٓاْ أَيۡنَ شُرَكَآؤُكُمُ ٱلَّذِينَ كُنتُمۡ تَزۡعُمُونَ ﴿٢٢﴾

| تَزۡعُمُونَ ﴿٢٢﴾ | كُنتُمۡ | ٱلَّذِينَ | شُرَكَآؤُكُمُ | أَيۡنَ | أَشۡرَكُوٓاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| (اللہ کے شریک) سمجھتے | تم تھے | جنہیں | تمھارے شریک | کہاں ہیں | شرک کیا |

کہاں ہیں تمھارے وہ شریک جنہیں تم اللہ کا شریک سمجھتے تھے

ثُمَّ لَمۡ تَكُن فِتۡنَتُهُمۡ إِلَّآ أَن قَالُواْ

| قَالُواْ | أَن | إِلَّآ | فِتۡنَتُهُمۡ | لَمۡ تَكُن | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ کہیں گے | یہ کہ | مگر | ان کی معذرت (شرک سے) | نہ ہوگی | پھر |
| پھر ان کے شرک کا انجام اس کے سوا کچھ بھی نہ ہو گا مگر یہ کہ وہ کہیں گے | | | | | |

وَٱللَّهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشۡرِكِينَ ٢٣ ٱنظُرۡ كَيۡفَ

| كَيۡفَ | ٱنظُرۡ | مُشۡرِكِينَ ٢٣ | مَا كُنَّا | رَبِّنَا | وَٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیسا | آپ دیکھئے | مشرکین | نہیں تھے ہم | جو ہمارا رب ہے | اللہ کی قسم! |
| اللہ کی قسم! جو ہمارا رب ہے ہم مشرک نہ تھے آپ دیکھئے کیسا وہ | | | | | |

كَذَبُواْ عَلَىٰٓ أَنفُسِهِمۡۚ وَضَلَّ عَنۡهُم مَّا كَانُواْ يَفۡتَرُونَ ٢٤

| يَفۡتَرُونَ ٢٤ | مَّا كَانُواْ | عَنۡهُم | وَضَلَّ | عَلَىٰٓ أَنفُسِهِمۡۚ | كَذَبُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| افترا باندھتے | جو وہ تھے | ان سے | اور گم ہو جائے گا | اپنے آپ پر | وہ جھوٹ بولیں گے |
| اپنے آپ پر جھوٹ بولیں گے اور وہ جو افترا باندھتے تھے وہ گم ہو جائے گا | | | | | |

وَمِنۡهُم مَّن يَسۡتَمِعُ إِلَيۡكَۖ وَجَعَلۡنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ

| عَلَىٰ قُلُوبِهِمۡ | وَجَعَلۡنَا | إِلَيۡكَۖ | يَسۡتَمِعُ | مَّن | وَمِنۡهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے دلوں پر | اور ہم نے کر دیئے | آپ کی طرف | کان لگاتے ہیں | وہ ہیں جو | اور ان میں سے بعض |
| اور (اے نبی ﷺ) ان میں سے بعض وہ ہیں جو آپ کی بات کو بڑی توجہ سے سنتے ہیں | | | | | |

أَكِنَّةً أَن يَفۡقَهُوهُ وَفِيٓ ءَاذَانِهِمۡ وَقۡرٗاۚ وَإِن يَرَوۡاْ

| أَكِنَّةً | أَن يَفۡقَهُوهُ | وَفِيٓ ءَاذَانِهِمۡ | وَقۡرٗاۚ | وَإِن | يَرَوۡاْ |
|---|---|---|---|---|---|
| پردے | کہ وہ اس کو سمجھ ہی (نہ) سکیں | اور ان کے کانوں میں | ڈاٹ ہے | اور اگر | وہ دیکھ لیں |
| اور ہم نے ان کے دلوں پر پردے ڈال دیئے ہیں کہ وہ اس کو سمجھ ہی نہ سکیں اور ان کے کانوں میں ڈاٹ ہے | | | | | |

كُلَّ ءَايَةٖ لَّا يُؤۡمِنُواْ بِهَاۖ حَتَّىٰٓ إِذَا جَآءُوكَ

| كُلَّ ءَايَةٖ | لَّا يُؤۡمِنُواْ | بِهَاۖ | حَتَّىٰٓ | إِذَا | جَآءُوكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ساری نشانیاں | نہیں وہ ایمان لائیں گے | ان پر | یہاں تک کہ | جب | وہ آپؐ کے پاس آتے ہیں |
| اور اگر وہ ساری نشانیاں دیکھ لیں تب بھی ان پر ایمان نہیں لائیں گے | | | | | |

يُجَٰدِلُونَكَ يَقُولُ ٱلَّذِينَ كَفَرُوٓاْ إِنۡ هَٰذَآ

| يُجَٰدِلُونَكَ | يَقُولُ | ٱلَّذِينَ | كَفَرُوٓاْ | إِنۡ | هَٰذَآ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو آپؐ سے جھگڑا کرتے ہیں | کہتے ہیں | وہ لوگ جنہوں نے | کفر کیا | نہیں ہیں | یہ (قرآن) |
| جب وہ آپ ﷺ کے پاس آتے ہیں تو آپ ﷺ سے جھگڑا کرتے ہیں کافر لوگ کہتے ہیں یہ قرآن تو کچھ بھی نہیں | | | | | |

إِلَّآ أَسَٰطِيرُ ٱلۡأَوَّلِينَ ٢٥ وَهُمۡ يَنۡهَوۡنَ عَنۡهُ وَيَنۡـَٔوۡنَ عَنۡهُۖ

| إِلَّآ | أَسَٰطِيرُ | ٱلۡأَوَّلِينَ ٢٥ | وَهُمۡ يَنۡهَوۡنَ | عَنۡهُ | وَيَنۡـَٔوۡنَ عَنۡهُۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | کہانیاں | پہلے لوگوں کی | اور وہ روکتے ہیں | اس سے (دوسروں کو) | اور خود بھی اس سے دور رہتے ہیں |
| مگر پہلے لوگوں کی کہانیاں ہیں۔ اور وہ اس سے دوسروں کو روکتے ہیں اور خود بھی اس سے دور رہتے ہیں | | | | | |

وَإِن يُهۡلِكُونَ إِلَّآ أَنفُسَهُمۡ وَمَا يَشۡعُرُونَ ٢٦ وَلَوۡ تَرَىٰٓ

| تَرَىٰٓ | وَلَوۡ | وَمَا يَشۡعُرُونَ ٢٦ | أَنفُسَهُمۡ | إِلَّآ | وَإِن يُهۡلِكُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ دیکھیں | اور اگر | اور وہ شعور نہیں رکھتے | اپنے آپ کو | مگر | اور نہیں وہ ہلاک کرتے |
| اور وہ اس سے صرف اپنے آپ کو ہلاک کرتے ہیں اور وہ اس کا شعور نہیں رکھتے۔ اور اگر آپ دیکھیں | | | | | |

إِذۡ وُقِفُواْ عَلَى ٱلنَّارِ فَقَالُواْ يَٰلَيۡتَنَا نُرَدُّ

| نُرَدُّ | يَٰلَيۡتَنَا | فَقَالُواْ | عَلَى ٱلنَّارِ | وُقِفُواْ | إِذۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوٹا دیئے جائیں | اے کاش! ہم | تو کہیں گے | آگ پر | وہ کھڑے کیے جائیں گے | جب |
| جب وہ آگ پر کھڑے کیے جائیں گے تو کہیں گے اے کاش! ہم لوٹا دیئے جائیں | | | | | |

وَلَا نُكَذِّبَ بِـَٔايَٰتِ رَبِّنَا وَنَكُونَ مِنَ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ ٢٧ بَلۡ

| بَلۡ | مِنَ ٱلۡمُؤۡمِنِينَ ٢٧ | وَنَكُونَ | رَبِّنَا | بِـَٔايَٰتِ | وَلَا نُكَذِّبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | مومنون میں سے | اور ہم ہو جائیں گے | اپنے رب کی | آیات کو | اور ہم نہیں جھٹلائیں گے |
| اور ہم اپنے رب کی آیات کو نہیں جھٹلائیں گے اور ہم ایمان والوں میں سے ہو جائیں گے | | | | | |

بَدَا لَهُم مَّا كَانُواْ يُخۡفُونَ مِن قَبۡلُۖ وَلَوۡ

| وَلَوۡ | مِن قَبۡلُۖ | يُخۡفُونَ | مَّا كَانُواْ | لَهُم | بَدَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور اگر وہ | اس سے پہلے | چھپاتے | جو وہ تھے | ان کے لیے | ظاہر ہو گیا |
| بلکہ جس چیز کو اس سے پہلے چھپایا کرتے تھے وہ ان کے سامنے آ گئی ہے | | | | | |

رُدُّواْ لَعَادُواْ لِمَا نُهُواْ عَنۡهُ وَإِنَّهُمۡ لَكَٰذِبُونَ﴿٢٨﴾

| لَكَٰذِبُونَ﴿٢٨﴾ | وَإِنَّهُمۡ | عَنۡهُ | لِمَا نُهُواْ | لَعَادُواْ | رُدُّواْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| جھوٹے ہیں | اور بیشک وہ | اس سے | وہی کہ وہ روکے گئے تھے | تو بھی وہ ضرور کریں گے | لوٹا دیئے جائیں |
| اور اگر وہ لوٹا دیئے جائیں تو بھی وہ ضرور وہی کریں گے جس سے روکے گئے تھے اور بیشک وہ جھوٹے ہیں | | | | | |

وَقَالُوٓاْ إِنۡ هِيَ إِلَّا حَيَاتُنَا ٱلدُّنۡيَا وَمَا نَحۡنُ بِمَبۡعُوثِينَ﴿٢٩﴾

| بِمَبۡعُوثِينَ﴿٢٩﴾ | وَمَا نَحۡنُ | حَيَاتُنَا ٱلدُّنۡيَا | إِلَّا | إِنۡ هِيَ | وَقَالُوٓاْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اٹھائے جائیں گے | اور نہیں ہیں ہم | ہماری دنیا ہی کی زندگی | مگر | نہیں ہے یہ (زندگی) | اور انہوں نے کہا |
| اور انہوں نے کہا نہیں ہے یہ زندگی مگر ہماری دنیا ہی کی زندگی اور ہم مرنے کے بعد دوبارہ زندہ نہیں کیے جائیں گے | | | | | |

وَلَوۡ تَرَىٰٓ إِذۡ وُقِفُواْ عَلَىٰ رَبِّهِمۡۚ قَالَ

| قَالَ | عَلَىٰ رَبِّهِمۡۚ | وُقِفُواْ | إِذۡ | تَرَىٰٓ | وَلَوۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہ (اللہ) فرمائے گا | رب کے سامنے | وہ کھڑے کیے جائیں گے | جب | آپ دیکھیں | اور کاش کہ |
| اور کاش کہ آپ دیکھیں جب وہ رب کے سامنے کھڑے کیے جائیں گے اس وقت وہ اللہ ان سے پوچھے گا | | | | | |

أَلَيۡسَ هَٰذَا بِٱلۡحَقِّۚ قَالُواْ بَلَىٰ وَرَبِّنَاۚ

| وَرَبِّنَاۚ | بَلَىٰ | قَالُواْ | بِٱلۡحَقِّۚ | هَٰذَا | أَلَيۡسَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| قسم ہے ہمارے رب کی | کیوں نہیں | وہ کہیں گے | حق ؟ | یہ | کیا نہیں ہے |
| کیا یہ حق نہیں ہے۔ وہ کہیں گے کیوں نہیں قسم ہے ہمارے رب کی | | | | | |

قَالَ فَذُوقُواْ ٱلۡعَذَابَ بِمَا كُنتُمۡ تَكۡفُرُونَ ۝٣٠ قَدۡ

| قَدۡ | كُنتُمۡ تَكۡفُرُونَ ۝٣٠ | بِمَا | ٱلۡعَذَابَ | فَذُوقُواْ | قَالَ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تم کفر کیا کرتے تھے | بوجہ اس کے جو | عذاب | پھر تم چکھو | تو (اللہ) فرمائے گا |
| (کہ یہ حق ہے) تو (اللہ) فرمائے گا تو پھر تم اپنے کفر کی وجہ سے عذاب چکھو | | | | | |

خَسِرَ ٱلَّذِينَ كَذَّبُواْ بِلِقَآءِ ٱللَّهِۖ حَتَّىٰٓ إِذَا

| إِذَا | حَتَّىٰٓ | بِلِقَآءِ ٱللَّهِۖ | كَذَّبُواْ | ٱلَّذِينَ | خَسِرَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جب | یہاں تک کہ | اللہ کی ملاقات کو | جھٹلایا | وہ لوگ جنہوں نے | خسارے میں رہے |
| یقیناً وہ لوگ جنہوں نے اللہ کی ملاقات کو جھٹلایا خسارے میں رہے | | | | | |

جَآءَتۡهُمُ ٱلسَّاعَةُ بَغۡتَةً قَالُواْ يَٰحَسۡرَتَنَا عَلَىٰ مَا فَرَّطۡنَا

| عَلَىٰ مَا فَرَّطۡنَا | يَٰحَسۡرَتَنَا | قَالُواْ | بَغۡتَةً | ٱلسَّاعَةُ | جَآءَتۡهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کوتاہی پر جو ہم نے کی | ہائے افسوس | تو وہ کہیں گے | اچانک | قیامت | آئے گی ان کے پاس |
| یہاں تک کہ جب ان کے پاس اچانک قیامت آئے گی تو وہ کہیں گے ہائے افسوس اس کوتاہی | | | | | |

فِيهَا وَهُمۡ يَحۡمِلُونَ أَوۡزَارَهُمۡ عَلَىٰ ظُهُورِهِمۡۚ أَلَا

| أَلَا | عَلَىٰ ظُهُورِهِمۡۚ | أَوۡزَارَهُمۡ | يَحۡمِلُونَ | وَهُمۡ | فِيهَا |
|---|---|---|---|---|---|
| خبردار | اپنی پیٹھوں پر | اپنے بوجھ | اٹھائے ہونگے | اس حال میں کہ وہ | اس میں |
| پر جو ہم نے اس قیامت کے بارے میں کی۔ اس حال میں کہ وہ اپنے بوجھ اپنی پیٹھوں پر اٹھائے ہونگے | | | | | |

سَآءَ مَا يَزِرُونَ۝٣١ وَمَا ٱلْحَيَوٰةُ ٱلدُّنْيَآ إِلَّا

| إِلَّا | ٱلْحَيَوٰةُ ٱلدُّنْيَآ | وَمَا | يَزِرُونَ۝٣١ | مَا | سَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | دنیا کی زندگی | اور نہیں ہے | (بوجھ) وہ اٹھائیں گے | جو | برا ہے |

خبردار برا ہے وہ بوجھ جو وہ اٹھائیں گے اور نہیں ہے دنیا کی زندگی مگر کھیل اور تماشہ۔

لَعِبٌ وَلَهْوٌ ۖ وَلَلدَّارُ ٱلْءَاخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِينَ يَتَّقُونَ ۗ

| يَتَّقُونَ ۗ | لِّلَّذِينَ | خَيْرٌ | وَلَلدَّارُ ٱلْءَاخِرَةُ | وَلَهْوٌ ۖ | لَعِبٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| تقوی اختیار کرتے ہیں | ان لوگوں کے لیے جو | بہتر ہے | اور بلاشبہ آخرت کا گھر | اور تماشہ | کھیل |

اور بلاشبہ آخرت کا گھر بہتر ہے ان لوگوں کے لیے جو تقوی اختیار کرتے ہیں

أَفَلَا تَعْقِلُونَ۝٣٢ قَدْ نَعْلَمُ إِنَّهُۥ لَيَحْزُنُكَ ٱلَّذِى

| ٱلَّذِى | لَيَحْزُنُكَ | إِنَّهُۥ | نَعْلَمُ | قَدْ | أَفَلَا تَعْقِلُونَ۝٣٢ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ بات جو | آپؐ کو غمگین کرتی ہے | کہ بیشک | ہم جانتے ہیں | یقیناً | کیا پھر تم عقل نہیں رکھتے |

کیا پھر تم عقل نہیں رکھتے۔(اے نبی ﷺ) ہم جانتے ہیں جو کچھ یہ کہہ رہے ہیں اس سے آپؐ غمگین ہوتے ہیں

يَقُولُونَ ۖ فَإِنَّهُمْ لَا يُكَذِّبُونَكَ وَلَٰكِنَّ ٱلظَّٰلِمِينَ بِـَٔايَٰتِ ٱللَّهِ

| بِـَٔايَٰتِ ٱللَّهِ | ٱلظَّٰلِمِينَ | وَلَٰكِنَّ | لَا يُكَذِّبُونَكَ | فَإِنَّهُمْ | يَقُولُونَ ۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کی آیات کا | ظالم | اور لیکن | آپؐ کو نہیں جھٹلاتے | پس بیشک وہ | وہ کہتے ہیں |

پس بیشک وہ آپ ﷺ کو نہیں جھٹلاتے اور لیکن ظالم اللہ کی آیات کا انکار کرتے ہیں

يَجۡحَدُونَ ٣٣ وَلَقَدۡ كُذِّبَتۡ رُسُلٞ مِّن قَبۡلِكَ فَصَبَرُواْ

| فَصَبَرُواْ | مِّن قَبۡلِكَ | رُسُلٞ | كُذِّبَتۡ | وَلَقَدۡ | يَجۡحَدُونَ ٣٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| توانہوں نے صبر کیا | آپ سے پہلے | کئی رسول | جھٹلائے گئے | اوریقیناً | انکار کرتے ہیں |

اوریقیناً آپ ﷺ سے پہلے کئی رسول جھٹلائے گئے توانہوں نے صبر کیا

عَلَىٰ مَا كُذِّبُواْ وَأُوذُواْ حَتَّىٰٓ أَتَىٰهُمۡ نَصۡرُنَاۚ وَلَا مُبَدِّلَ

| وَلَا مُبَدِّلَ | نَصۡرُنَاۚ | أَتَىٰهُمۡ | حَتَّىٰٓ | وَأُوذُواْ | عَلَىٰ مَا كُذِّبُواْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں کوئی تبدیل کرنے والا | ہماری مدد | آگئی ان کے پاس | حتیٰ کہ | اور ایذا دیئے گئے | اس پر جو وہ جھٹلائے گئے |

اس پر جو وہ جھٹلائے گئے اور ایذا دیئے گئے حتیٰ کہ ان کے پاس ہماری مدد آگئی اور اللہ کے کلمات کو کوئی تبدیل کرنے والا نہیں

لِكَلِمَٰتِ ٱللَّهِۚ وَلَقَدۡ جَآءَكَ مِن نَّبَإِيْ ٱلۡمُرۡسَلِينَ ٣٤

| ٱلۡمُرۡسَلِينَ ٣٤ | نَّبَإِيْ | مِن | جَآءَكَ | وَلَقَدۡ | لِكَلِمَٰتِ ٱللَّهِۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| رسولوں کی | خبریں | کچھ | آچکی ہے آپ کے پاس | اوریقیناً | اللہ کے کلمات کو |

اوریقیناً آپ ﷺ کے پاس رسولوں کی خبریں آچکی ہے

وَإِن كَانَ كَبُرَ عَلَيۡكَ إِعۡرَاضُهُمۡ فَإِنِ

| فَإِنِ | إِعۡرَاضُهُمۡ | عَلَيۡكَ | كَبُرَ | كَانَ | وَإِن |
|---|---|---|---|---|---|
| تواگر | ان کا منہ پھیرنا | آپ پر | گراں | ہو | اور اگر |

اور اگر ان کا منہ پھیرنا آپ ﷺ پر گراں گزرتا ہے

ٱسۡتَطَعۡتَ أَن تَبۡتَغِيَ نَفَقٗا فِي ٱلۡأَرۡضِ أَوۡ سُلَّمٗا

| أَوۡ سُلَّمٗا | فِي ٱلۡأَرۡضِ | نَفَقٗا | تَبۡتَغِيَ | أَن | ٱسۡتَطَعۡتَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کوئی سیڑھی | زمین میں | کوئی سرنگ | آپ تلاش کریں | یہ کہ | آپؐ استطاعت رکھتے ہیں |
| تو اگر آپ ﷺ استطاعت رکھتے ہیں زمین میں کوئی سرنگ یا آسمان میں کوئی سیڑھی تلاش کریں | | | | | |

فِي ٱلسَّمَآءِ فَتَأۡتِيَهُم بِـَٔايَةٖۚ وَلَوۡ شَآءَ ٱللَّهُ لَجَمَعَهُمۡ عَلَى ٱلۡهُدَىٰۚ

| عَلَى ٱلۡهُدَىٰۚ | لَجَمَعَهُمۡ | وَلَوۡ شَآءَ ٱللَّهُ | بِـَٔايَةٖۚ | فَتَأۡتِيَهُم | فِي ٱلسَّمَآءِ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ہدایت پر | تو انہیں ضرور جمع کر دیتا | اور اگر اللہ چاہتا | کوئی نشانی | پھر آپؐ لے آئیں ان کے پاس | آسمان میں |
| پھر آپ ان کے پاس کوئی نشانی لے آئیں اور اگر اللہ چاہتا تو ضرور ان سب کو ہدایت پر جمع کر دیتا۔ | | | | | |

فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ ٱلۡجَٰهِلِينَ ٣٥ إِنَّمَا يَسۡتَجِيبُ ٱلَّذِينَ يَسۡمَعُونَۘ

| يَسۡمَعُونَۘ | ٱلَّذِينَ | يَسۡتَجِيبُ | إِنَّمَا | مِنَ ٱلۡجَٰهِلِينَ ٣٥ | فَلَا تَكُونَنَّ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| سنتے ہیں (توجہ سے) | وہ لوگ جو | قبول کرتے ہیں (حق کو) | بیشک | جاہلوں میں سے | سو آپ ہرگز نہ ہوں |
| سو آپ ہرگز جاہلوں میں سے نہ ہوں۔ بیشک حق کو وہی قبول کرتے ہیں جو لوگ بات کو توجہ سے سنتے ہیں | | | | | |

وَٱلۡمَوۡتَىٰ يَبۡعَثُهُمُ ٱللَّهُ ثُمَّ إِلَيۡهِ يُرۡجَعُونَ ٣٦

| يُرۡجَعُونَ ٣٦ | إِلَيۡهِ | ثُمَّ | ٱللَّهُ | يَبۡعَثُهُمُ | وَٱلۡمَوۡتَىٰ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہ لوٹائے جائیں گے | اسی کی طرف | پھر | اللہ | انہیں اٹھائے گا | اور جو مردے ہیں |
| اور جو مردے ہیں اللہ انہیں زندہ کر کے اٹھائے گا پھر سب اسی کی طرف لوٹائے جائیں گے | | | | | |

وَقَالُواْ لَوۡلَا نُزِّلَ عَلَيۡهِ ءَايَةٌ مِّن رَّبِّهِۦۚ قُلۡ

| وَقَالُواْ | لَوۡلَا نُزِّلَ | عَلَيۡهِ | ءَايَةٌ | مِّن رَّبِّهِۦ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور انہوں نے کہا | کیوں نہیں اتاری گئی | اس (نبیؐ) پر | کوئی نشانی | اس کے رب کی طرف سے | کہہ دیجیے |
| اور انہوں نے کہا اس نبی ﷺ پر کوئی نشانی اس کے رب کی طرف سے کیوں نہیں اتاری گئی | | | | | |

إِنَّ ٱللَّهَ قَادِرٌ عَلَىٰٓ أَن يُنَزِّلَ ءَايَةً

| إِنَّ | ٱللَّهَ | قَادِرٌ | عَلَىٰٓ أَن | يُنَزِّلَ | ءَايَةً |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک | اللہ | قادر ہے | اس پر کہ | اتارے | کوئی نشانی |
| کہہ دیجیے بیشک اللہ اس پر قادر ہے کہ کوئی نشانی اتارے | | | | | |

وَلَٰكِنَّ أَكۡثَرَهُمۡ لَا يَعۡلَمُونَ ٣٧ وَمَا مِن دَآبَّةٍ فِي ٱلۡأَرۡضِ

| وَلَٰكِنَّ | أَكۡثَرَهُمۡ | لَا يَعۡلَمُونَ ٣٧ | وَمَا | مِن دَآبَّةٍ | فِي ٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور لیکن | ان کے اکثر | نہیں جانتے | اور نہیں ہے | کوئی چلنے والا | زمین میں |
| اور لیکن ان میں سے اکثر لوگ جانتے نہیں ہیں۔ اور نہیں ہے کوئی چلنے والا زمین میں | | | | | |

وَلَا طَٰٓئِرٖ يَطِيرُ بِجَنَاحَيۡهِ إِلَّآ أُمَمٌ أَمۡثَالُكُمۚ

| وَلَا طَٰٓئِرٖ | يَطِيرُ | بِجَنَاحَيۡهِ | إِلَّآ | أُمَمٌ | أَمۡثَالُكُمۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہ کوئی پرندہ | جو اڑتا ہے | اپنے دو پروں پر | مگر | وہ امتیں ہیں | تمھاری جیسی |
| اور نہ کوئی پرندہ جو اپنے دو پروں پر اڑتا ہے مگر وہ تمھاری جیسی امتیں ہیں | | | | | |

مَّا فَرَّطۡنَا فِي ٱلۡكِتَٰبِ مِن شَيۡءٖۚ ثُمَّ إِلَىٰ رَبِّهِمۡ يُحۡشَرُونَ۝٣٨

| مَّا فَرَّطۡنَا | فِي ٱلۡكِتَٰبِ | مِن شَيۡءٖۚ | ثُمَّ | إِلَىٰ رَبِّهِمۡ | يُحۡشَرُونَ۝٣٨ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے کمی نہیں چھوڑی | کتاب میں | کسی چیز کی | پھر | اپنے رب ہی کی طرف | وہ اکٹھے کیے جائیں گے |

ہم نے کتاب میں کسی چیز کی کمی نہیں چھوڑی۔ پھر اپنے رب ہی کی طرف وہ اکٹھے کیے جائیں گے

وَٱلَّذِينَ كَذَّبُواْ بِـَٔايَٰتِنَا صُمّٞ وَبُكۡمٞ فِي ٱلظُّلُمَٰتِۗ

| وَٱلَّذِينَ | كَذَّبُواْ | بِـَٔايَٰتِنَا | صُمّٞ | وَبُكۡمٞ | فِي ٱلظُّلُمَٰتِۗ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ لوگ جنہوں نے | جھٹلایا | ہماری آیات کو | وہ بہرے ہیں | اور گونگے ہیں | اندھیروں میں |

اور وہ لوگ جنہوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا وہ بہرے اور گونگے ہیں اور اندھیروں میں بھٹک رہے ہیں

مَن يَشَإِ ٱللَّهُ يُضۡلِلۡهُ وَمَن يَشَأۡ يَجۡعَلۡهُ

| مَن | يَشَإِ ٱللَّهُ | يُضۡلِلۡهُ | وَمَن | يَشَأۡ | يَجۡعَلۡهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| جسے | اللہ چاہے | گمراہ کرتا ہے اسے | اور جسے | چاہے | کر دیتا ہے اسے |

جسے اللہ چاہے اسے گمراہ کرتا ہے اور جسے چاہے اسے صراط مستقیم پر کر دیتا ہے

عَلَىٰ صِرَٰطٖ مُّسۡتَقِيمٖ۝٣٩ قُلۡ أَرَءَيۡتَكُمۡ إِنۡ أَتَىٰكُمۡ عَذَابُ ٱللَّهِ

| عَلَىٰ صِرَٰطٖ مُّسۡتَقِيمٖ۝٣٩ | قُلۡ | أَرَءَيۡتَكُمۡ | إِنۡ | أَتَىٰكُمۡ | عَذَابُ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| صراط مستقیم پر | کہہ دیجیے | مجھے بتاؤ | اگر | آئے تم پر | اللہ کا عذاب |

کہہ دیجیے مجھے بتاؤ اگر تم پر اللہ کا عذاب آئے

أَوۡ أَتَتۡكُمُ ٱلسَّاعَةُ أَغَيۡرَ ٱللَّهِ تَدۡعُونَ إِن

| إِن | تَدۡعُونَ | أَغَيۡرَ ٱللَّهِ | ٱلسَّاعَةُ | أَتَتۡكُمُ | أَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اگر | تم پکارتے ہو | توکیا غیر اللہ کو | قیامت | آجائے تم پر | یا |

یا قیامت تم پر آجائے تو کیا تم اس وقت غیر اللہ کو پکارتے ہو

كُنتُمۡ صَٰدِقِينَ۝٤٠ بَلۡ إِيَّاهُ تَدۡعُونَ فَيَكۡشِفُ

| فَيَكۡشِفُ | تَدۡعُونَ | إِيَّاهُ | بَلۡ | صَٰدِقِينَ۝٤٠ | كُنتُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر وہ (اللہ) دور کردے گا | تم پکارتے ہو | صرف اسی (اللہ) کو | بلکہ (اس وقت) | سچے | ہو تم |

اگر تم سچے ہو (تو ذرا جواب دو) بلکہ اس وقت صرف اسی اللہ کو تم پکارتے ہو۔

مَا تَدۡعُونَ إِلَيۡهِ إِن شَآءَ وَتَنسَوۡنَ

| وَتَنسَوۡنَ | شَآءَ | إِن | إِلَيۡهِ | تَدۡعُونَ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تم بھول جاؤ گے | وہ چاہے گا | اگر | اس کے لیے | تم پکارو گے | وہ (تکلیف) کہ |

پھر اگر وہ چاہے تو جس تکلیف کے لیے تم اسے پکارتے ہو پھر وہ (اللہ) اسے دور کردے گا

مَا تُشۡرِكُونَ۝٤١ وَلَقَدۡ أَرۡسَلۡنَآ إِلَىٰٓ أُمَمٖ مِّن قَبۡلِكَ

| مِّن قَبۡلِكَ | إِلَىٰٓ أُمَمٖ | أَرۡسَلۡنَآ | وَلَقَدۡ | تُشۡرِكُونَ۝٤١ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ سے پہلے | کئی امتوں کی طرف (رسول) | ہم نے بھیجے | اور یقیناً | تم شریک ٹھہراتے تھے | جنہیں |

اور تم بھول جاؤ گے جنہیں تم اللہ کا شریک ٹھہراتے تھے اور یقیناً ہم نے آپ سے پہلے کئی امتوں کی طرف رسول بھیجے۔

فَأَخَذۡنَٰهُم بِٱلۡبَأۡسَآءِ وَٱلضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمۡ يَتَضَرَّعُونَ﴿٤٢﴾ فَلَوۡلَآ

| فَأَخَذۡنَٰهُم | بِٱلۡبَأۡسَآءِ | وَٱلضَّرَّآءِ | لَعَلَّهُمۡ | يَتَضَرَّعُونَ﴿٤٢﴾ | فَلَوۡلَآ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پھر ہم نے انہیں پکڑا | سختی کے ساتھ | اور تکلیف کے ساتھ | تاکہ وہ | عاجزی کریں | پھر کیوں نہ |
| پھر ہم نے انہیں سختی اور تکلیف کے ساتھ پکڑا۔ تاکہ وہ عاجزی کریں | | | | | |

إِذۡ جَآءَهُم بَأۡسُنَا تَضَرَّعُواْ وَلَٰكِن قَسَتۡ

| إِذۡ | جَآءَهُم | بَأۡسُنَا | تَضَرَّعُواْ | وَلَٰكِن | قَسَتۡ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| جب | آیا ان پر | ہمارا عذاب | انہوں نے عاجزی کی | اور لیکن | سخت ہو گئے |
| پھر انہوں نے عاجزی کیوں نہیں کی جب ان پر ہمارا عذاب آیا۔ لیکن ان کے دل سخت ہو گئے | | | | | |

قُلُوبُهُمۡ وَزَيَّنَ لَهُمُ ٱلشَّيۡطَٰنُ مَا كَانُواْ يَعۡمَلُونَ﴿٤٣﴾

| قُلُوبُهُمۡ | وَزَيَّنَ | لَهُمُ | ٱلشَّيۡطَٰنُ | مَا | كَانُواْ يَعۡمَلُونَ﴿٤٣﴾ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| ان کے دل | اور مزین کر دیا | ان کے لیے | شیطان نے | جو | وہ عمل کیا کرتے تھے |
| اور شیطان نے مزین کر دیا ان کے لیے ان اعمال کو جو وہ کیا کرتے تھے۔ | | | | | |

فَلَمَّا نَسُواْ مَا ذُكِّرُواْ بِهِۦ فَتَحۡنَا عَلَيۡهِمۡ أَبۡوَٰبَ

| فَلَمَّا | نَسُواْ | مَا ذُكِّرُواْ بِهِۦ | فَتَحۡنَا | عَلَيۡهِمۡ | أَبۡوَٰبَ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پھر جب | انہوں نے بھلا دیا | اس کو جس کی وہ نصیحت کیے گئے تھے | تو ہم نے کھول دیئے | ان پر | دروازے |
| پھر جب انہوں نے اس کو جس کی وہ نصیحت کیے گئے تھے بھلا دیا۔ تو ہم نے ان پر ہر چیز کے دروازے کھول دیئے | | | | | |

كُلِّ شَىۡءٍ حَتَّىٰٓ إِذَا فَرِحُواْ بِمَآ أُوتُوٓاْ

| أُوتُوٓاْ | بِمَآ | فَرِحُواْ | إِذَا | حَتَّىٰٓ | كُلِّ شَىۡءٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ دیئے گئے | ان چیزوں کے ساتھ جو | وہ اترا گئے | جب | یہاں تک کہ | ہر چیز کے |
| یہاں تک کہ جب وہ اترا گئے ان چیزوں کے ساتھ جو وہ دیئے گئے | | | | | |

أَخَذۡنَـٰهُم بَغۡتَةً فَإِذَا هُم مُّبۡلِسُونَ ﴿٤٤﴾ فَقُطِعَ

| فَقُطِعَ | مُّبۡلِسُونَ ﴿٤٤﴾ | هُم | فَإِذَا | بَغۡتَةً | أَخَذۡنَـٰهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر کاٹ دی گئی | نااُمید ہو گئے | وہ | تو اس وقت | اچانک | تو ہم نے انہیں پکڑ لیا |
| تو ہم نے انہیں اچانک پکڑ لیا۔ تو اس وقت وہ نااُمید ہو گئے | | | | | |

دَابِرُ ٱلۡقَوۡمِ ٱلَّذِينَ ظَلَمُواْۚ وَٱلۡحَمۡدُ لِلَّهِ رَبِّ ٱلۡعَـٰلَمِينَ ﴿٤٥﴾

| لِلَّهِ رَبِّ ٱلۡعَـٰلَمِينَ ﴿٤٥﴾ | وَٱلۡحَمۡدُ | ظَلَمُواْۚ | ٱلَّذِينَ | ٱلۡقَوۡمِ | دَابِرُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ رب العالمین کے لیے ہے | اور تمام تعریف | ظلم کیا تھا | جنہوں نے | اس قوم کی | جڑ |
| پھر جڑ کاٹ دی گئی اس قوم کی جنہوں نے ظلم کیا تھا اور تمام تعریف اللہ رب العالمین کے لیے ہے | | | | | |

قُلۡ أَرَءَيۡتُمۡ إِنۡ أَخَذَ ٱللَّهُ سَمۡعَكُمۡ

| سَمۡعَكُمۡ | ٱللَّهُ | أَخَذَ | إِنۡ | أَرَءَيۡتُمۡ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| تمھاری سماعت | اللہ | چھین لے | اگر | مجھے بتاؤ | کہہ دیجیے |
| (اے نبی ﷺ ان سے) کہہ دیجیے مجھے بتاؤ اگر اللہ تمھاری سماعت اور بصارت چھین لے | | | | | |

وَأَبۡصَٰرَكُمۡ وَخَتَمَ عَلَىٰ قُلُوبِكُم مَّنۡ إِلَٰهٌ غَيۡرُ ٱللَّهِ

| وَأَبۡصَٰرَكُمۡ | وَخَتَمَ | عَلَىٰ قُلُوبِكُم | مَّنۡ | إِلَٰهٌ | غَيۡرُ ٱللَّهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور تمھاری بصارت | اور مہر لگادے | تمھارے دلوں پر | تو کون ہے | معبود | اللہ کے سوا |

اور تمھارے دلوں پر مہر لگادے تو کون ہے اللہ کے سوا معبود

يَأۡتِيكُم بِهِۗ ٱنظُرۡ كَيۡفَ نُصَرِّفُ ٱلۡأٓيَٰتِ

| يَأۡتِيكُم | بِهِۗ | ٱنظُرۡ | كَيۡفَ | نُصَرِّفُ | ٱلۡأٓيَٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو لادے تمھیں | اس کو (بصارت اور سماعت کو) | آپ دیکھئے | کس طرح | ہم پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں | آیات |

جو دوبارہ تمھیں بصارت اور سماعت کو لادے۔ آپ دیکھئے کس طرح ہم پھیر پھیر کر آیات بیان کرتے ہیں

ثُمَّ هُمۡ يَصۡدِفُونَ ٤٦ قُلۡ أَرَءَيۡتَكُمۡ إِنۡ

| ثُمَّ | هُمۡ | يَصۡدِفُونَ ٤٦ | قُلۡ | أَرَءَيۡتَكُمۡ | إِنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر بھی | وہ | منہ پھیرتے ہیں | کہہ دیجیے | مجھے بتاؤ | اگر |

پھر بھی وہ منہ پھیرتے ہیں۔ کہہ دیجیے مجھے بتاؤ اگر

أَتَىٰكُمۡ عَذَابُ ٱللَّهِ بَغۡتَةً أَوۡ جَهۡرَةً هَلۡ

| أَتَىٰكُمۡ | عَذَابُ ٱللَّهِ | بَغۡتَةً | أَوۡ | جَهۡرَةً | هَلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| آجائے تمھارے پاس | اللہ کا عذاب | اچانک | یا | اعلانیہ | تو نہیں |

اچانک یا اعلانیہ اللہ کا عذاب تمھارے پاس آجائے۔

يُهۡلَكُ إِلَّا ٱلۡقَوۡمُ ٱلظَّٰلِمُونَ۝٤٧ وَمَا نُرۡسِلُ ٱلۡمُرۡسَلِينَ إِلَّا

| إِلَّا | ٱلۡمُرۡسَلِينَ | وَمَا نُرۡسِلُ | ٱلۡقَوۡمُ ٱلظَّٰلِمُونَ۝٤٧ | إِلَّا | يُهۡلَكُ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | رسولوں کو | اور ہم نہیں بھیجتے | ظالم لوگ ہی | مگر | ہلاک کیے جائیں گے |
| تو نہیں ہلاک کیے جائیں گے مگر ظالم لوگ ہی۔ اور ہم رسولوں کو نہیں بھیجتے | | | | | |

مُبَشِّرِينَ وَمُنذِرِينَۖ فَمَنۡ ءَامَنَ وَأَصۡلَحَ فَلَا خَوۡفٌ

| فَلَا خَوۡفٌ | وَأَصۡلَحَ | ءَامَنَ | فَمَنۡ | وَمُنذِرِينَۖ | مُبَشِّرِينَ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو نہ کوئی خوف ہو گا | اور اصلاح کرلے | ایمان لے آئے | پھر جو شخص | اور ڈرانے والے بنا کر | خوش خبری دینے والے |
| مگر خوش خبری دینے والے اور ڈرانے والے بنا کر۔ پھر جو شخص ایمان لے آئے اور اصلاح کرلے | | | | | |

عَلَيۡهِمۡ وَلَا هُمۡ يَحۡزَنُونَ۝٤٨ وَٱلَّذِينَ كَذَّبُواْ بِـَٔايَٰتِنَا

| بِـَٔايَٰتِنَا | كَذَّبُواْ | وَٱلَّذِينَ | يَحۡزَنُونَ۝٤٨ | وَلَا هُمۡ | عَلَيۡهِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہماری آیات کو | جھٹلایا | اور جن لوگوں نے | غمگین ہونگے | اور نہ وہ | ان پر |
| تو ان پر نہ کوئی خوف ہو گا اور نہ وہ غمگین ہونگے اور جن لوگوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا | | | | | |

يَمَسُّهُمُ ٱلۡعَذَابُ بِمَا كَانُواْ يَفۡسُقُونَ۝٤٩ قُل

| قُل | يَفۡسُقُونَ۝٤٩ | كَانُواْ | بِمَا | ٱلۡعَذَابُ | يَمَسُّهُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | نافرمانی کرتے | وہ تھے | اس وجہ سے کہ | عذاب | پہنچے گا انہیں |
| انہیں عذاب پہنچے گا اس وجہ سے کہ وہ نافرمانی کرتے تھے | | | | | |

لَّآ أَقُولُ لَكُمۡ عِندِی خَزَآىِٕنُ ٱللَّهِ وَلَآ أَعۡلَمُ ٱلۡغَیۡبَ

| لَّآ أَقُولُ | لَكُمۡ | عِندِی | خَزَآىِٕنُ ٱللَّهِ | وَلَآ أَعۡلَمُ | ٱلۡغَیۡبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں نہیں کہتا | تم سے | کہ میرے پاس | اللہ کے خزانے ہیں | اور نہ میں جانتا ہوں | غیب |
| کہہ دیجیے میں تم سے نہیں کہتا کہ میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں اور نہ میں غیب جانتا ہوں | | | | | |

وَلَآ أَقُولُ لَكُمۡ إِنِّی مَلَكٌۖ إِنۡ أَتَّبِعُ إِلَّا

| وَلَآ أَقُولُ | لَكُمۡ | إِنِّی | مَلَكٌۖ | إِنۡ أَتَّبِعُ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں میں کہتا | تمھیں | کہ بیشک میں | فرشتہ ہوں | نہیں میں پیروی کرتا | مگر |
| اور نہیں میں تمھیں کہتا کہ میں فرشتہ ہوں۔ نہیں میں پیروی کرتا مگر | | | | | |

مَا یُوحَىٰٓ إِلَیَّۚ قُلۡ هَلۡ یَسۡتَوِی

| مَا | یُوحَىٰٓ | إِلَیَّۚ | قُلۡ | هَلۡ | یَسۡتَوِی |
|---|---|---|---|---|---|
| اس چیز کی جو | وحی کی جاتی ہے | میری طرف | کہہ دیجیے | کیا | برابر ہو سکتا ہے |
| اس چیز کی جو میری طرف وحی کی جاتی ہے کہہ دیجیے کیا اندھا اور دیکھنے والا برابر ہو سکتا ہے | | | | | |

ٱلۡأَعۡمَىٰ وَٱلۡبَصِیرُۚ أَفَلَا تَتَفَكَّرُونَ۝٥٠ وَأَنذِرۡ بِهِ

| ٱلۡأَعۡمَىٰ | وَٱلۡبَصِیرُۚ | أَفَلَا | تَتَفَكَّرُونَ۝٥٠ | وَأَنذِرۡ | بِهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اندھا | اور دیکھنے والا؟ | کیا پھر نہیں | تم غور و فکر کرتے | اور آپ ڈرائیں | اس کے ذریعے |
| تو کیا تم غور و فکر سے کام نہیں لیتے؟ اور آپ ڈرائیں اس قرآن کے ذریعے | | | | | |

ٱلَّذِينَ يَخَافُونَ أَن يُحۡشَرُوٓاْ إِلَىٰ رَبِّهِمۡ لَيۡسَ لَهُم

| ٱلَّذِينَ | يَخَافُونَ | أَن يُحۡشَرُوٓاْ | إِلَىٰ رَبِّهِمۡ | لَيۡسَ | لَهُم |
|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں کو جو | ڈرتے ہیں | اس سے کہ وہ اکھٹے کیے جائیں گے | اپنے رب کی طرف | نہیں ہو گا | ان کا |
| ان لوگوں کو جو ڈرتے ہیں کہ وہ اپنے رب کی طرف اکٹھے کیے جائیں گے۔ نہیں ہو گا ان کا | | | | | |

مِّن دُونِهِۦ وَلِيٌّ وَلَا شَفِيعٌ لَّعَلَّهُمۡ يَتَّقُونَ٥١ وَلَا تَطۡرُدِ

| مِّن دُونِهِۦ | وَلِيٌّ | وَلَا شَفِيعٌ | لَّعَلَّهُمۡ | يَتَّقُونَ٥١ | وَلَا تَطۡرُدِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اللہ کے سوا | کوئی دوست | اور نہ کوئی سفارشی | تاکہ وہ | تقوی اختیار کریں | اور آپ مت دور کریں |
| اللہ کے سوا کوئی دوست اور نہ کوئی سفارشی، شاید کہ اس طرح سمجھانے سے ان میں کچھ تقوی پیدا ہو جائے۔ | | | | | |

ٱلَّذِينَ يَدۡعُونَ رَبَّهُم بِٱلۡغَدَوٰةِ وَٱلۡعَشِيِّ يُرِيدُونَ

| ٱلَّذِينَ | يَدۡعُونَ | رَبَّهُم | بِٱلۡغَدَوٰةِ | وَٱلۡعَشِيِّ | يُرِيدُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان لوگوں کو جو | پکارتے ہیں | اپنے رب کو | صبح | اور شام | وہ چاہتے ہیں |
| اور آپ مت دور کریں ان لوگوں کو جو اپنے رب کو صبح اور شام پکارتے ہیں | | | | | |

وَجۡهَهُۥۖ مَا عَلَيۡكَ مِنۡ حِسَابِهِم مِّن شَيۡءٖ وَمَا مِنۡ حِسَابِكَ

| وَجۡهَهُۥۖ | مَا عَلَيۡكَ | مِنۡ حِسَابِهِم | مِّن شَيۡءٖ | وَمَا | مِنۡ حِسَابِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کا چہرہ | نہیں ہے آپ کے ذمے | ان کے حساب میں سے | کچھ بھی | اور نہیں ہے | آپ کے حساب میں سے |
| اور وہ اللہ کی رضامندی چاہتے ہیں۔ نہیں ہے آپ کے ذمے ان کے حساب میں سے کچھ بھی اور نہیں ہے | | | | | |

عَلَيۡهِم مِّن شَيۡءٖ فَتَطۡرُدَهُمۡ فَتَكُونَ مِنَ ٱلظَّٰلِمِينَ۝٥٢ وَكَذَٰلِكَ

| عَلَيۡهِم | مِّن شَيۡءٖ | فَتَطۡرُدَهُمۡ | فَتَكُونَ | مِنَ ٱلظَّٰلِمِينَ۝٥٢ | وَكَذَٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کے ذمے | کچھ بھی | کہ آپؐ دور کریں انہیں | ایسا کیا تو آپؐ ہو جائیں گے | ظالموں میں سے | اور اسی طرح |
| آپؐ کے حساب میں سے ان کے ذمے کچھ بھی کہ آپؐ انہیں دور کریں اگر آپؐ نے ایسا کیا تو آپ ظالموں میں سے ہو جائیں گے | | | | | |

فَتَنَّا بَعۡضَهُم بِبَعۡضٖ لِّيَقُولُوٓاْ أَهَٰٓؤُلَآءِ مَنَّ ٱللَّهُ

| فَتَنَّا | بَعۡضَهُم | بِبَعۡضٖ | لِّيَقُولُوٓاْ | أَهَٰٓؤُلَآءِ | مَنَّ ٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے آزمایا | ان کے بعض کو | بعض کے ذریعے | تاکہ وہ کہیں | کیا یہی لوگ ہیں کہ | اللہ نے احسان کیا |
| اور اسی طرح ہم نے ان کے بعض کو بعض کے ذریعے آزمایا۔ تاکہ وہ کہیں کیا یہی لوگ ہیں | | | | | |

عَلَيۡهِم مِّنۢ بَيۡنِنَآۗ أَلَيۡسَ ٱللَّهُ بِأَعۡلَمَ بِٱلشَّٰكِرِينَ۝٥٣

| عَلَيۡهِم | مِّنۢ بَيۡنِنَآۗ | أَلَيۡسَ | ٱللَّهُ | بِأَعۡلَمَ | بِٱلشَّٰكِرِينَ۝٥٣ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان پر | ہمارے درمیان سے | کیا نہیں ہے | اللہ | زیادہ جاننے والا | شکر کرنے والوں کو |
| کہ اللہ نے ہمارے درمیان سے ان پر احسان کیا۔ کیا نہیں ہے اللہ زیادہ جاننے والا شکر کرنے والوں کو۔ | | | | | |

وَإِذَا جَآءَكَ ٱلَّذِينَ يُؤۡمِنُونَ بِـَٔايَٰتِنَا فَقُلۡ

| وَإِذَا | جَآءَكَ | ٱلَّذِينَ | يُؤۡمِنُونَ | بِـَٔايَٰتِنَا | فَقُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور جب | آئیں آپؐ کے پاس | وہ لوگ جو | ایمان لائے | ہماری آیات پر | تو کہہ دیجیے |
| اور جب آئیں آپؐ صَلَّى ٱللَّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ کے پاس وہ لوگ جو ہماری آیات پر ایمان لائے۔ تو کہہ دیجیے | | | | | |

سَلَٰمٌ عَلَيۡكُمۡۖ كَتَبَ رَبُّكُمۡ عَلَىٰ نَفۡسِهِ ٱلرَّحۡمَةَ

| سَلَٰمٌ | عَلَيۡكُمۡۖ | كَتَبَ | رَبُّكُمۡ | عَلَىٰ نَفۡسِهِ | ٱلرَّحۡمَةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| سلام ہو | تم پر | لازم کرلیا ہے | تمھارے رب نے | اپنے نفس پر | رحم کرنا |
| کہ تم پر سلامتی ہو۔ تمھارے رب نے اپنے نفس پر رحمت کو لازم کرلیا ہے | | | | | |

أَنَّهُۥ مَنۡ عَمِلَ مِنكُمۡ سُوٓءَۢا بِجَهَٰلَةٖ

| أَنَّهُۥ | مَنۡ | عَمِلَ | مِنكُمۡ | سُوٓءَۢا | بِجَهَٰلَةٖ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک | جو شخص | عمل کرے | تم میں سے | بُرا | جہالت میں |
| کہ بیشک جو شخص تم میں سے کسی برے کام کا ارتکاب کر بیٹھے جہالت کی بنا پر، | | | | | |

ثُمَّ تَابَ مِنۢ بَعۡدِهِۦ وَأَصۡلَحَ فَأَنَّهُۥ غَفُورٞ

| ثُمَّ | تَابَ | مِنۢ بَعۡدِهِۦ | وَأَصۡلَحَ | فَأَنَّهُۥ | غَفُورٞ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | توبہ کرے | اس کے بعد | اور اصلاح کرلے | تو یقیناً وہ | بخشنے والا |
| پھر وہ اس کے بعد توبہ کرے اور اصلاح کرلے تو یقیناً وہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے | | | | | |

رَّحِيمٞ ٥٤ وَكَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ ٱلۡأٓيَٰتِ وَلِتَسۡتَبِينَ سَبِيلُ

| رَّحِيمٞ ٥٤ | وَكَذَٰلِكَ | نُفَصِّلُ | ٱلۡأٓيَٰتِ | وَلِتَسۡتَبِينَ | سَبِيلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| رحم کرنے والا ہے | اور اسی طرح | ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں | آیات کو | اور تاکہ خوب واضح ہوجائے | راستہ |
| اور اسی طرح ہم آیات کو تفصیل سے بیان کرتے ہیں تاکہ مجرموں کا راستہ خوب واضح ہوجائے | | | | | |

ٱلۡمُجۡرِمِينَ۝٥٥ قُلۡ إِنِّي نُهِيتُ أَنۡ أَعۡبُدَ

| ٱلۡمُجۡرِمِينَ۝٥٥ | قُلۡ | إِنِّي | نُهِيتُ | أَنۡ | أَعۡبُدَ |
|---|---|---|---|---|---|
| مجرموں کا | کہہ دیجیے | بیشک مجھے | روک دیا گیا ہے | یہ کہ | میں عبادت کروں |

(اے نبی ﷺ) کہہ دیجیے بیشک مجھے روک دیا گیا ہے یہ کہ میں عبادت کروں

ٱلَّذِينَ تَدۡعُونَ مِن دُونِ ٱللَّهِۚ قُل لَّآ أَتَّبِعُ أَهۡوَآءَكُمۡ

| ٱلَّذِينَ | تَدۡعُونَ | مِن دُونِ ٱللَّهِۚ | قُل | لَّآ أَتَّبِعُ | أَهۡوَآءَكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کی جنہیں | تم پکارتے ہو | اللہ کو چھوڑ کر | کہہ دیجیے | میں پیروی نہیں کرونگا | تمھاری خواہشات کی |

ان کی جنہیں تم اللہ کو چھوڑ کر پکارتے ہو۔ کہہ دیجیے میں تمھاری خواہشات کی پیروی نہیں کرونگا

قَدۡ ضَلَلۡتُ إِذٗا وَمَآ أَنَا۠ مِنَ ٱلۡمُهۡتَدِينَ۝٥٦ قُلۡ

| قَدۡ | ضَلَلۡتُ | إِذٗا | وَمَآ أَنَا۠ | مِنَ ٱلۡمُهۡتَدِينَ۝٥٦ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں گمراہ ہو جاؤنگا | اس وقت | اور میں نہ ہونگا | ہدایت پانے والوں میں سے | کہہ دیجیے |

اگر ایسا کرونگا تو میں گمراہ ہو جاؤنگا اور اس وقت میں ہدایت پانے والوں میں سے نہ ہونگا۔ کہہ دیجیے

إِنِّي عَلَىٰ بَيِّنَةٖ مِّن رَّبِّي وَكَذَّبۡتُم بِهِۦۚ مَا

| إِنِّي | عَلَىٰ بَيِّنَةٖ | مِّن رَّبِّي | وَكَذَّبۡتُم | بِهِۦۚ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|
| بیشک میں | واضح دلیل پر ہوں | اپنے رب کی طرف سے | اور جبکہ تم جھٹلاتے ہو | اسے | نہیں ہے |

بیشک میں اپنے رب کی طرف سے واضح دلیل پر ہوں اور جبکہ تم اسے جھٹلاتے ہو۔

عِندِى مَا تَسْتَعْجِلُونَ بِهِۦٓ إِنِ ٱلْحُكْمُ

| عِندِى | مَا | تَسْتَعْجِلُونَ | بِهِۦٓ | إِنِ | ٱلْحُكْمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| میرے پاس | وہ (عذاب) جو | تم جلدی مانگ رہے ہو | اس کو | نہیں ہے | حکم |
| میرے پاس وہ عذاب نہیں ہے جس کو تم جلدی مانگ رہے ہو۔ فیصلے کا اختیار سوائے اللہ کے کسی کو نہیں۔ | | | | | |

إِلَّا لِلَّهِ ۖ يَقُصُّ ٱلْحَقَّ ۖ وَهُوَ خَيْرُ ٱلْفَٰصِلِينَ ﴿٥٧﴾

| إِلَّا | لِلَّهِ ۖ | يَقُصُّ | ٱلْحَقَّ ۖ | وَهُوَ | خَيْرُ ٱلْفَٰصِلِينَ ﴿٥٧﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | اللہ ہی کا | وہ بیان فرماتا ہے | حق بات | اور وہ | سب سے بہتر ہے فیصلہ کرنے والوں میں |
| وہ حق بات بیان فرماتا ہے اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنے والوں میں سے ہے۔ | | | | | |

قُل لَّوْ أَنَّ عِندِى مَا تَسْتَعْجِلُونَ

| قُل | لَّوْ | أَنَّ | عِندِى | مَا | تَسْتَعْجِلُونَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہہ دیجیے | اگر | بیشک | میرے پاس ہوتی | وہ چیز کہ | تم جلدی مانگ رہے ہو |
| کہہ دیجیے اگر میرے پاس وہ چیز ہوتی جو تم جلدی مانگ رہے ہو | | | | | |

بِهِۦ لَقُضِىَ ٱلْأَمْرُ بَيْنِى وَبَيْنَكُمْ ۗ وَٱللَّهُ

| بِهِۦ | لَقُضِىَ | ٱلْأَمْرُ | بَيْنِى | وَبَيْنَكُمْ ۗ | وَٱللَّهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کو | تو یقیناً فیصلہ کر دیا جاتا | معاملے کا | میرے درمیان | اور تمھارے درمیان | اور اللہ |
| تو یقیناً میرے درمیان اور تمھارے درمیان معاملے کا فیصلہ کر دیا جاتا۔ | | | | | |

أَعۡلَمُ بِٱلظَّٰلِمِينَ ۝٥٨ وَعِندَهُۥ مَفَاتِحُ ٱلۡغَيۡبِ لَا يَعۡلَمُهَآ

| لَا يَعۡلَمُهَآ | ٱلۡغَيۡبِ | مَفَاتِحُ | وَعِندَهُۥ | بِٱلظَّٰلِمِينَ ۝٥٨ | أَعۡلَمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| انہیں کوئی بھی نہیں جانتا | غیب کی | چابیاں | اور اسی کے پاس ہیں | ظالموں کو | خوب جانتا ہے |

اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے اور اسی کے پاس غیب کی چابیاں ہیں اس کے سوائے غیب کو کوئی نہیں جانتا

إِلَّا هُوَۚ وَيَعۡلَمُ مَا فِي ٱلۡبَرِّ وَٱلۡبَحۡرِۚ وَمَا تَسۡقُطُ

| وَمَا تَسۡقُطُ | فِي ٱلۡبَرِّ وَٱلۡبَحۡرِۚ | مَا | وَيَعۡلَمُ | هُوَۚ | إِلَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں گرتا | خشکی اور تری میں ہے | جو کچھ | اور وہ جانتا ہے | وہی | مگر |

اور وہ جانتا ہے جو کچھ خشکی اور تری میں ہے۔

مِن وَرَقَةٍ إِلَّا يَعۡلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِي ظُلُمَٰتِ

| فِي ظُلُمَٰتِ | حَبَّةٍ | وَلَا | يَعۡلَمُهَا | إِلَّا | مِن وَرَقَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اندھیروں میں | کوئی دانہ | اور نہیں | وہ اس کو جانتا ہے | مگر | کوئی پتہ |

اور نہیں گرتا کوئی ایک پتا بھی (کسی درخت سے) مگر اس کے علم میں ہوتا ہے اور نہیں گرتا کوئی دانہ زمین کی تاریکیوں میں،

ٱلۡأَرۡضِ وَلَا رَطۡبٍ وَلَا يَابِسٍ إِلَّا فِي كِتَٰبٍ مُّبِينٍ ۝٥٩ وَهُوَ

| وَهُوَ | فِي كِتَٰبٍ مُّبِينٍ ۝٥٩ | إِلَّا | وَلَا يَابِسٍ | وَلَا رَطۡبٍ | ٱلۡأَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہی ہے | سب واضح کتاب میں موجود ہے | مگر | اور نہ کوئی خشک چیز | اور نہ کوئی تر چیز | زمین کے |

اور نہ کوئی تر چیز اور نہ کوئی خشک چیز مگر سب واضح کتاب میں موجود ہے

ٱلَّذِى يَتَوَفَّىٰكُم بِٱلَّيۡلِ وَيَعۡلَمُ مَا جَرَحۡتُم

| جَرَحۡتُم | مَا | وَيَعۡلَمُ | بِٱلَّيۡلِ | يَتَوَفَّىٰكُم | ٱلَّذِى |
|---|---|---|---|---|---|
| تم کرتے ہو | جو کچھ | اور وہ جانتا ہے | رات کو | تمھیں فوت کرتا ہے | جو |
| اور وہی ہے جو تمھیں رات کے وقت فوت کرتا ہے اور وہ جانتا ہے جو کچھ تم دن کے وقت کرتے ہو | | | | | |

بِٱلنَّهَارِ ثُمَّ يَبۡعَثُكُمۡ فِيهِ لِيُقۡضَىٰٓ أَجَلُ

| أَجَلُ | لِيُقۡضَىٰٓ | فِيهِ | يَبۡعَثُكُمۡ | ثُمَّ | بِٱلنَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وقت | تاکہ پورا کیا جائے | اس (دن) میں | وہ تمھیں اُٹھاتا ہے | پھر | دن میں |
| پھر وہ تمھیں دن میں اٹھاتا ہے تاکہ وقت مقررہ پورا کیا جائے | | | | | |

مُّسَمًّىۖ ثُمَّ إِلَيۡهِ مَرۡجِعُكُمۡ ثُمَّ يُنَبِّئُكُم

| يُنَبِّئُكُم | ثُمَّ | مَرۡجِعُكُمۡ | إِلَيۡهِ | ثُمَّ | مُّسَمًّىۖ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ تمھیں خبر دے گا | پھر | تمھارا لوٹ کر جانا ہے | اسی کی طرف | پھر | مقرر |
| پھر اسی کی طرف تمھارا لوٹ کر جانا ہے پھر وہ تمھیں تمھارے کاموں کی خبر دے گا | | | | | |

بِمَا كُنتُمۡ تَعۡمَلُونَ ٦٠ وَهُوَ ٱلۡقَاهِرُ فَوۡقَ عِبَادِهِۦۖ

| عِبَادِهِۦۖ | فَوۡقَ | ٱلۡقَاهِرُ | وَهُوَ | كُنتُمۡ تَعۡمَلُونَ ٦٠ | بِمَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اپنے بندوں | پر | غالب ہے | اور وہی | تم عمل کیا کرتے تھے | اس کی جو |
| اور وہی اپنے بندوں پر غالب ہے۔ | | | | | |

وَيُرۡسِلُ عَلَيۡكُمۡ حَفَظَةً حَتَّىٰٓ إِذَا جَآءَ

| وَيُرۡسِلُ | عَلَيۡكُمۡ | حَفَظَةً | حَتَّىٰٓ | إِذَا | جَآءَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور وہ بھیجتا ہے | تم پر | محافظ (فرشتے) | یہاں تک کہ | جب | آتی ہے |
| اور وہ تم پر محافظ (فرشتے) بھیجتا ہے یہاں تک کہ جب تم میں سے کسی ایک کو موت آتی ہے | | | | | |

أَحَدَكُمُ ٱلۡمَوۡتُ تَوَفَّتۡهُ رُسُلُنَا وَهُمۡ لَا يُفَرِّطُونَ ٦١

| أَحَدَكُمُ | ٱلۡمَوۡتُ | تَوَفَّتۡهُ | رُسُلُنَا | وَهُمۡ | لَا يُفَرِّطُونَ ٦١ |
|---|---|---|---|---|---|
| تم میں سے کسی ایک کو | موت | تو اسے فوت کرتے ہیں | ہمارے بھیجے ہوئے (فرشتے) | اور وہ | کوتاہی نہیں کرتے |
| تو اسے ہمارے بھیجے ہوئے (فرشتے) فوت کرتے ہیں اور وہ کوتاہی نہیں کرتے۔ | | | | | |

ثُمَّ رُدُّوٓاْ إِلَى ٱللَّهِ مَوۡلَىٰهُمُ ٱلۡحَقِّۚ أَلَا

| ثُمَّ | رُدُّوٓاْ | إِلَى ٱللَّهِ | مَوۡلَىٰهُمُ | ٱلۡحَقِّۚ | أَلَا |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ لوٹائے جاتے ہیں | اللہ کی طرف | جو ان کا مالک ہے | سچا | خبردار |
| پھر وہ اللہ کی طرف لوٹائے جاتے ہیں جو ان کا مالک برحق ہے۔ | | | | | |

لَهُ ٱلۡحُكۡمُ وَهُوَ أَسۡرَعُ ٱلۡحَٰسِبِينَ ٦٢ قُلۡ

| لَهُ | ٱلۡحُكۡمُ | وَهُوَ | أَسۡرَعُ | ٱلۡحَٰسِبِينَ ٦٢ | قُلۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اسی کے لیے ہے | فیصلہ کرنا | اور وہ | زیادہ جلد (حساب لینے والا) ہے | سب حساب لینے والوں سے | کہہ دیجیے |
| خبردار اسی کے لیے فیصلہ کرنا ہے اور وہ سب حساب لینے والوں سے زیادہ جلد (حساب لینے والا) ہے | | | | | |

